## ادھیاے نوان

## مہاپرلی کا تماشا دکھلانا نارائن جی کا مارکنڈے رکھیشور کو

سوت جی نے سونک آدک رکھیشورون سے کہا کہ جب مارکنڈے جی برہما جی کے ایک دن کے برابر عمر ہو جانے پر بھی اسیطرح تپ اور دھیان کرتے رہے تب کچھ دن کے پیچھے نارائن جی نے مارکنڈے جی کو پھر درشن دے کر کہا کہ اب تم کیا چاہتے ہو مارکنڈے جی ہاتھ جوڑ کر بولے کہ اے مہاپربھو اب مجھکو کسی چیز کی چاہ نہین ہے لیکن آپ کی مایا کا تھوڑا سا تماشا دیکھا چاہتا ہون جس مایا سے آپ سب جیوون کو پیدا کرکے پھر ناش کر دیتے ہین بیکنٹھ ناتھ نے کہا کہ بہت اچھا آج کے ساتوین دن ہم تمکو اپنی مایا دکھلا وینگے لیکن تم ہوشیار رہکر ہکومت بھول جانا بھولنے سے تمہارا پتا نہین لگیگا۔ مارکنڈے جی نے کہا کہ اے تربھون پت مین آپ کو کبھی نہین بھولونگا جب یہ بات سنکر نارائن جی بیکنٹھ کو چلے گئے تب مارکنڈے جی بھی وہان سے اپنے استھان پر چلے آئے جب ساتوین دن مارکنڈے جی نے ندی کے کنارے بیٹھکر تپ کرتے وقت مہاپرلی کا تماشا دیکھنا چاہا تب کیا دکھائی دیا کہ ایک طرف سے بڑی آندھی اٹھکر مارے دھول کے اندھیارا چھا گیا یہ حال دیکھکر مارکنڈے جی نے اپنے من مین کہا کہ مین نے آج تک ایسی اندھی کبھی نہین دیکھی تھی پھر چارون طرف سے پانی امنڈتا ہوا آکر جہان وہ بیٹھے تھے وہان اتھاہ پانی ہو گیا اور وہ اس پانی مین غوطہ کھانے لگے کبھی غوطہ کھا کر پانی مین ڈوب جاتے تھے کبھی پانی کے زور سے اوپر نکل آتے تھے اور کبھی گھڑیال وغیرہ پانی کے جانور انکو نگل جاتے تھے اور کبھی اپنے منھ سے انکو اگل دیتے تھے جبکہ مارکنڈے جی کی سمجھ مین ہزارون برس تک انکا یہی حال رہا تب وہ اپنے من مین بہت شرمندہ ہوکر کہنے لگے کہ دیکھو مجھسے بڑی چوک ہوئی جو ایسا بردان مانگ کر اس حال کو پہونچا اب پرمیشور سے یہ اچھا رکھتا ہون کہ وہ دیا کرکے مجھکو اس پانی سے جیتا باہر نکالین مارکنڈے جی کو بھگوان کا دھیان کرتے ہی جب اس مایا روپی جل مین ایک ٹاپو اور برگد کا درخت دکھائی دیا تب انھون نے خوش ہوکر من مین کہا کہ اے پرمیشور مجھکو کسی طرح اس ٹاپو تک پہونچا دو تو مین برگد کی ڈالی پکڑ کر اپنا پران بچاؤن جب مارکنڈے جی بھگوان کی دیا سے اس درخت کے پاس پہونچ گئے تب انھون نے کیا دیکھا کہ ایک پتا برگد کا دونے کی طرح بنا ہوکر اسمین ایک لڑکا بارہ تیرہ دن کی عمر کا شیام رنگ چندر مکھ کمل نین بہت سندر لیٹا ہوا اپنے پانون کا انگوٹھا ہاتھ سے پکڑے منھ مین ڈالے چوس رہا ہے جب کہ مارکنڈے جی پاس پہونچکر اس لڑکے کی چھب دیکھنے لگے تب بالک روپ بھگوان نے سانس کھینچی تب مارکنڈے جی مچھڑ کی طرح انکی ناک مین گھس گئے اور وہان پرتھوی اور آکاش اور سورج اور چندرما اور ساتون دیپ اور نو کھنڈ اور دسو دسا اور آٹھون لوکپال اور تالاب اور درخت اور شہر اور گانون اور سمندر اور پہاڑ اور چاندی اور سونے کی کھان اور رکھیشورون اور منیشورون کی کٹی اور اپنا استھان وغیرہ دنیا بھر کی چیزین اس روپ مین دیکھکر اشچرج مانا جب سانس چھوڑتے وقت ناک کے باہر نکل آئے تب مارکنڈے نے اس لڑکے کو

اُسی طرح دیکھکر چاہا کہ اُسکو گود مین اُٹھا کر پیار کرین ایسا بچار کر مارکنڈے جی نے جیسے اُس لڑکے کو اُٹھانا چاہا ویسے بالک رُوپ بھگوان اور مایا رُوپ پانی اور درخت سب انتردھیان ہو گئے اور مارکنڈے اپنی سمجھ مین کروڑون برس تک مایا کا تماشا دیکھکر جب چیتن ہوئے تب اُنھون نے اپنے کو جیون کا تیون ندی کے کنارے بیٹھے پایا اور بچارا تو دو گھڑی سے زیادہ عرصہ نہین ہوا تھا ۔

## ادھیاے دسوان

## آنا شری پاربتی اور مہادیو جی کا مارکنڈے جی کے پاس

سوت جی نے سونک آدک رکھیشورون سے کہا کہ مارکنڈے جی نے مایا رُوپی مہا پرلے کا تماشا دیکھکر دھیان مین نارائن جی سے بنی کیا کہ اے تربھون پت مجھسے اپرادھ ہوا جو آپ کی مایا دیکھنے کے واسطے بردان مانگا بھان آپ کی مایا کو برہما دک دیوتا نجا نکر بڑے بڑے رکھیشور اور منیشور اور گیانی لوگ اس مایا مین پھنسے رہتے ہین وہان میری کیا سامرتھ ہی جو آپ کی مایا کا بھید جان سکون جسطرح مجھ پہ مایا اُٹھانے کی اچھا دیکھکر وہ کام نہین کر سکتا اسی طرح مین یہ بردان مانگ کر لجت ہوا مجھکو اپنی شرناگت جانکر میرا اپرادھ چھما کیجیے مارکنڈے جی یہ کہکر پرمیشور کے دھیان مین ہو گئے ۔ اتنی کتھا سنا کر سوت جی بولے کہ اے رکھیشورو پرمیشور کی مہا جاننے کے واسطے سب چھوٹے بڑے اپنی سامرتھ بھر شکت کرتے ہین لیکن اُسکے بھید کو نہین پہونچ سکتے جسنے اُنکا بھید جاننے کے واسطے غوطہ مارا آج تک اُسکا پتا نہین لگا اب ہم مارکنڈے رکھیشور کا ایک حال اور کہتے ہین سنو کہ ایک دن شری مہادیو اور پاربتی جی بیل پر چڑھے ہوئے بہت گنون کو ساتھ لیے ہوئے چلے جاتے تھے راہ مین شری پاربتی جی نے مارکنڈے جی کو اس طرح پرمیشور کے دھیان مین لین دیکھا کہ جسطرح سمندر کا پانی ہوا نہ چلنے سے چپ چاپ رہکر ہلتا ڈولتا نہین ہی تب شری پاربتی جی نے شری مہادیو سوامی سے ہاتھ جوڑ کر بنی کیا کہ اے مہا پربھو اس رکھیشور کو تپسیا کا پھل کچھ دیجیے شری مہادیو جی نے کہا کہ اسکو کسی چیز کی چاہ نہین ہی ہم اُسکو کیا دین سوائے بھگت اور دھیان ہر چیزون کے مجھکو بھی کچھ مال نہین سمجھتا لیکن تمھارے کہنے سے مین چل کر اس سے دو باتین کرتا ہون سادہ اور مہاتما کی سنگت کرنے مین بڑا فائدہ ہوتا ہی جب شری مہادیو جی شری پاربتی جی سمیت مارکنڈے جی کے پاس گئے تب اُنکو پرمیشور کے دھیان مین ایسا لین دیکھا کہ اُنکے آنے کا حال بھی کچھ مارکنڈے جی کو معلوم نہوا اسلیے شری شو جی نے مارکنڈے جی کے ہردے مین پرویس کر کے جس چتربھجی مورت شیام سندر کا دھیان وہ کر رہے تھے اُس رُوپ کو وہان سے انتردھیان کر کے اپنا پرکاش اُس جگہ پرگٹ کیا جبکہ مارکنڈے جی کو اپنے ہردے مین چتربھجی روپ دکھلائی نہ دے کر ایک پرش سفید رنگ دس بھجا اور تین آنکھ والا شیر کی کھال اور منڈمال پہنے اور ترسول اور ڈمرو ہاتھ مین لیے ہوئے دھیان مین دیکھ پڑا تب مارکنڈے جی نے گھبرا کر آنکھ اپنی کھول دی اُسوقت شری مہادیو جی کو اُسی روپ سے شری پاربتی جی سمیت بہت گن ساتھ لیے ہوئے جیسے اپنے سامنے کھڑے دیکھا ویسے اُٹھ کھڑے ہوئے اور ڈنڈوت اور پرکرما کر کے اُنکو بڑے آدر بھاؤ سے آسن پر بٹھلا

اور بدھ کے ساتھ اُنکی پوجا کرکے ہاتھ جوڑکر بنتی کیا کہ ای دیناناتھ آپ سب دیوتون کے مالک ہوکر سب گنون سے بھرے ہین
مین ایسی سامرتھ نہین رکھتا جو آپ کی استت کرسکون جس طرح آپ نے دیال ہوکر مجھکو اپنا درشن دیا اسی طرح میری ہزارون
ڈنڈوت لیجیے اور اپنے آنے کا کارن بتلائیے یہ بات سُنتے ہی شری بھولاناتھ نے ہنسکر کہا کہ اے رکھیشور جب مہاپرلے مین
چودھون لوک ناش ہوکر کوئی جیو نہین رہتا اُس مہاپرلے کو تمنے دیکھا اسلیے مین تمھارا درشن کرنے آیا ہون اور جتنے براہمن اور
بھگت اور سادھو مجھکو پیارے ہین اتنی اندر آدک دیوتون سے پریت نہین رکھتا جسطرح مجھکو اپنا بھگت پیارا معلوم ہوتا
ہے اسیطرح نارائن جی کے سیوک کو بھی جانتا ہون گیانی آدمی کو ہمارے اور بشن بھگوان کے بیچ مین کچھ بید نہ سمجھنا چاہیے جینا تم
ایسے ہر بھگتون کا درشن پاکر سنساری آدمی شُدھ ہوجاتے ہین اُتنا تیرتھ اسنان کرنے اور دیون کے درشن سے پوتر نہین
ہوتے تمکو جو کچھ اچھا ہو وہ بردان ہمسے مانگ لو ہمارا درشن نہ بپھل نہین ہوتا یہ بات سُنکر مارکنڈے رکھیشور نے
شری مہادیو اور پاربتی جی کو ڈنڈوت کرکے بنتی کیا کہ ای مہاپربھو آپ شاکشات ایشور ہوکر مجھ اگیان کو اتنی بڑائی دیتے ہین
جسطرح کلپ برچھ کے نیچے جاکر آدمی کا سب منورتھ پورا ہوجاتا ہے اُسی طرح آپکا درشن پانے سے کچھ اچھا نہکر کیول یہی
بردان مانگتا ہون کہ بیکنٹھ ناتھ اور آپ کے چرنون مین میری بھگت ہمیشہ بنی رہے یہ بات سُنکر شری شِوجی نے کہا کہ تم ایک
کلپ تک چرنجیو رہکر کبھی بوڑھے نہوگے اور تمکو سدا میری اور نارائن جی کی بھگت بنی رہیگی اور اٹھارھون پرانون مین سے
ایک پران تمھارے نام سے پرکٹ ہوگا یہ بردان دے کر شوجی مہاراج وہان سے انتردھیان ہوکر کیلاس پربت پر چلے گئے
اور سب حال پیدا ہونے اور تپسیا کرنے اور بردان پانے مارکنڈے رکھیشور کا شری پاربتی جی سے برنن کیا اتنی کتھا سُناکر
سُوت جی نے سونکادک رکھیشورون سے کہا کہ تمنے مارکنڈے رکھیشور کا جو حال پوچھا تھا وہ ہمنے تمکو سُنادیا۔

## ادھیاے گیارھوان

### پوچھنا سونکادک رکھیشورون کا حال شنکھ چکر گدا پدم ادک کا سُوت جی سے

سونکادک رکھیشورون نے اتنی کتھا سُنکر پوچھا کہ ای سُوت جی پرمیشور کی پوجا کرنے کی بدھ کیا ہے سو کہیے اور یہ بھی کہیے کہ شنکھ
اور چکر اور گدا اور پدم شستر اور بیجنتی مالا اور پیتامبر جو آٹھون پہر نارائن جی دھارن کیے رہتے ہین یہ سب کون چیزین
ہین سُوت جی نے کہا کہ تم لوگ بڑی گپت بات پوچھتے ہو اسلیے مین بیدبیاس اپنے گرو کو ڈنڈوت کرکے کہتا ہون سنو
کہ یہ برھمانڈ بھگوان کا روپ ہے پرتھوی پاؤن آکاش سر سورج آنکھین باؤ ناک دسون دِسا کان لوک پال بھجا چندرما من
جمراج دانت درخت بدن کے روئین بادل سر کے بال پہاڑ بدن کی ہڈی سمُندر پیٹ ندیان بدن کی نسین ہوکر سب ہوا ہے
سنسار کا اسی براٹ روپ مین سمجھنا چاہیے جو آدمی اس براٹ روپ کا دھیان لگا کر سب جیوون مین پرمیشور کی شکت
برابر دیکھتے ہین وہ کام کرودھ لوبھ اور موہ آدک کے بس نہوکر کسی سے دشمنی یا دوستی نہین رکھتے اور کوستبھ من نارائن جی
کی جوت اور بیجنتی مالا مایا اور پیتامبر چارون بید اور جینو کا جوڑا اونکار اور کانون کے کنڈل سانکھیہ شاستر اور جوگ شاستر

اور رکمنٹ برہم لوک اور شیش ناگ اُنکے بیٹھنے کا سنگھاسن اور پدم ستوگن اور گدا پراکرم اور شنکھ جل تتو اور سدرشن چکر اگن تتو اور کھڑگ آکاشس تتو اور سارنگ دھنکھ کال رُوپ ہوکر پرمیشور کے ترکش مین سب جیوون کا کرم بھرا رہتا ہے اور سلپنٹھ پرمیشور کا چھتر اور گرڑ بید روپ اور لچھمی جی شکت اور نند سنند آدک پارکھد انکی بھبوت ہین اسلیئے نارائن جی اپنے بھگتون پر خوش ہوکر اپنا گہنا اور کپڑا لیے ہوئے درشن دیتے ہین اور اُنکا چرتر کوئی نہین جان سکتا ہمنے گرو کی کرپا سے یہ سب کتھا تمکو سُنائی جو آدمی پراتہ کال اُٹھکر نارائن جی کا دھیان شنکھ چکر گدا آدک سمیت کرتا ہے تو وہ جلدی اُسپر خوش ہوکر اُسکو کرتارتھ کردیتے ہین اتنی کتھا سنکر رکھیشورون نے پوچھا کہ بارھون مہینے مین سورج بھگوان نئے نئے رُوپ الگ الگ نام سے جو پرکاشس کرتے ہین اِسکا کیا کارن ہے سوت جی بولے کہ سورج دیوتا بھی ایک سوروپ بھگوان کا ہے ساعت اور گھڑی اور پہر پہچاننے کا گیان اُنکے پرکاش سے معلوم ہوتا ہے۔

چیت کے مہینے مین سورج دھاتا نام سے پرکاشت ہین اور کرتستھلی نام اپسرا اُنکے آگے ناچ کر تمبر نام گندھرب اُنکو گانا سناتے ہین اور ہیتی نام راچھس اُنکا رتھ پیچھے سے ڈھکیلتا ہے اور باشک ناگ اُس رتھ مین سانپون کی رسی باندھنے اور کرتا چھچھ اسکی مرمت کرنے کے واسطے بنے رہتے ہین اور پلست نام رکھیشور اُنکے ساتھ رہکر استت کرتے جاتے ہین۔

بیساکھ مین سورج کا نام ارجا ہوکر پلہہ نام رکھیشور اور اُرجا نام جچھ اور برہیتی نام راچھس اور پنج کستھلی نام اپسرا اور نارد گندھرب اور کچھ نیر نام ناگ۔

اور جیٹھ مہینے مین سورج کا نام متر ہوکر اتر نام رکھیشور اور پورکھے نام راچھس اور تچھک ناگ اور مینکا اپسرا اور ہاہا نام گندھرب اور رتھسو نام جچھ۔

اور اساڑھ مین برن نام سورج کا ہوکر بسشٹھ رکھیشور اور رمبھا نام اپسرا اور ہوہو نام گندھرب اور سہجنیہ نام جچھ اور سر بگمیہ نام ناگ اور چتر سین نام راچھس

اور ساون مین اندر نام سورج کا ہوکر بشوابس گندھرب پرم لوچا اپسرا شروتا چھچھ برج نام راچھس

اور بھادون مین پوسوان نام سورج کا ہوکر اگرسین گندھرب اور بیاگھر نام راچھس اور اسارن نام چھچھ اور بھرگ نام رکھیشور اور نم لوچیا نام اپسرا اور سنکھ پال ناگ۔

اور کنوار مین توشٹا نام سورج کا ہوکر جمدگن رکھیشور اور کال ناگ اور تلوتما اپسرا اور دھرتراشتر گندھرب اور برہیتی نام راچھس اور ست جت نام جچھ۔

اور کاتک مین بشن نام سورج کا ہوکر اسوتر نام ناگ اور رمبھا اپسرا اور سر برچا گندھرب اور ست جت نام جچھ اور بشوامتر رکھیشور اور مکھ تاپی نام راچھس۔

اور اگہن مین انش مان نام سورج کا ہوکر کشپ نام رکھیشور اور تارچھ نام جچھ اور رت سین نام گندھرب اور اربسی نام اپسرا اور بندا چھتر نام راچھس اور مہا شنکھ نام ناگ۔

اور پوس مین بھگ نام سورج کا ہوکر سُبرج نام راچھس اور ارشٹ نیم گندھرب اور پرن جچھ نام رکھیشور اور

ارکوٹک نام ناگ اور پورب چیتی نام اپسرا۔
اور ماگھ مین پرشس نام سورج کا ہوکر دھنجی نام ناگ اور بات نام راچھس اور سکھین نام گندھرب اور رشرچ نام جچھ اور رکھ تاجی نام اپسرا اور رگوتم رکھیشور۔
اور پھاگن مین پرجنیہ نام سورج کا ہوکر کرت نام جچھ اور سبرچا نام راچھس اور بشوگندھرب اور ایراوت ناگ اور سین جتا اپسرا سورج کے ساتھ رہکر سب مہینون مین اپنا اپنا کام کرتے ہین۔
اتنی کتھا سنا کر سوت جی نے کہا کہ ای رکھیشورو جو آدمی پراتہ کال اور سندھیا سمے سورج بھگوان کا اسمرن کرکے ان سب رکھیشور آدک کا نام لیتا ہی وہ بہُت جنمون کے پاپون سے چھوٹ کر پرم پد کو پاتا ہی۔

## ادھیاے بارھوان

## کہنا سوت جی کا سمپورن کتھا شری مدبھاگوت کی

سوت جی نے سونک آدک رکھیشورون سے کہا کہ جو کتھا شری مدبھاگوت امرت روپی ہمنے تمکو سنائی اسمین آدسے انت تک سب لیلا اور چرتر پرمیشور کا لکھا ہی پہلے بیاس جی اور نارد جی کا سمباد پھر راجا پرچھت کی کتھا جس طرح انکو شرنگی رکھ نے شاپ دیا تھا اور حال آنے شکدیو جی کا راجا پرچھت کے پاس اور پربات چیت ہونا نارد من اور برھما جی سے اور کتھا اوتارون کی اور بھینٹ ہونا بدر جی اور اودھو جی سے اور رکھ گیان سنانا میتری جی کا بدر جی کو اور برنن کرنا اتپت برھمانڈ کی اور پرمیشور کا باراہ اوتار دھر کر مارنا ہرن کش کا اور کپل دیو اوتار لے کر سانکھیہ گیان جوگ سکھانا دیوہوتی اپنی ماتا کو اور حال تن تیاگ کرنے ستی جی کا اور جگ بدھونس ہونا دچھ پرجاپت کا اور کتھا دھرو اور پرتھو اور پراچین برہکھ اور پریخن اور پریہ برت کی اور حال ساتون دیپ اور ساتون سمدر اور نوون کھنڈ کا اور مرنا برتراسُر دیت کا اور نرسنگھ اوتار لے پرہلاد بھگت کی رچھا کرنا اور کتھا گجیندر موکش کی اور کچھپ اوتار لے کر نکلنا چودہ رتن کا سمدر متھنے سے اور کتھا راجا بل اور باون اوتار کی اور حال راجا پرورُوا اور اُربسی اپسرا اور سورج بنشی اور چندر بنشی راجون کا اور کتھا پرشرام اور شری رام چندر اوتار اور راجا دکھینت اور رانی شکنتلا اور راجا ججات اور دیوجانی اور راجا جدُ کی جنکے بنس مین شری شیام سندر تربھون پت نے بسدیو جی کے گھر اوتار لیا اور جانا شیام سندر کا گوکل مین اور بہُت لیلا کرکے سکھ دینا نند اور جسودا آدک سب برجباسیون کو اور پھر متھرا مین آکر مارنا راجا کنس کو اور یُدھ کرنا جراسندھ آدک سے اور بسانا دوارکا پُری کا اور حال بیاہنے رکمنی آدک آٹھ پٹ رانیون کا اور بھوماسُر کو مار کر سولہ ہزار ایک سو راج کنیا وہان سے لاکر انکے ساتھ اپنا بواہ کرنا اور مارنا بڑے بڑے دیت اور ادھرمی راجون کو اور کورو اور پانڈو سے مہابھارت کراکے بھار اتارنا پرتھوی کا اور ناش کرنا چھپن کروڑ جدُبنسیون کا دربا سارکھ کے شاپ سے اور چلے جانا بیکنٹھ دھام مین۔ ای رکھیشورو ہمنے سب کتھا شری مدبھاگوت اور سورج بھگوان اور مارکنڈے

رکھیشور کی تمکو سنائی سنساری آدمی کو اچہت ہی کہ زبان سے آٹھون پہر پرمیشور کا نام لے کر کانون سے آنکی کتھا اور لیلا سُننے
اور نارایں جی کے گُن اور مہما کی چرچا آپسمین رکھکر تھوڑا یا بہت جہان تک بن پڑے ہر چرنون مین دھیان لگا دے اور
سب جیوون پر دیا رکھکر اپنے مقدور بھر منسا باچا کرمنا سے اپکار کرتا رہے آدمی کے تن پانے کا یہی پھل سمجھنا چاہیے جیسا
شری مدبھاگوت پران مین بیاس جی نے پرمیشور کا نرمل جس لکھا ہی ویسا دوسرے پران مین نہین لکھا جن شکدیوجی
مہاراج کی دیا سے ہمنے امرت روپی کتھا تمکو سنائی اُنکو مین بار بار دنڈوت کرتا ہون جتنا پھل براہمن کو چارون بید پڑھنے
سے ملتا ہی اتنا ہی پھل شری مدبھاگوت کے پڑھنے اور سُننے مین جاننا چاہیے چھتری کو اسکے پڑھنے اور سننے سے بڑا دیش
بیش کو بیاپار مین لابھ ہوکر مرنے کے پیچھے مکت پدوی ملتی ہی اور شودر سب پاپون سے چھوٹ جاتے ہین ۔

## ادھیاے تیرھوان
## حال اٹھارھون پرانون کا

سُوت جی نے سونک آدک رکھیشورون سے کہا کہ جن بھگوان کے چرنون کا دھیان شری برہما جی اور شری مہادیو جی اور اندر اور
انچاس مرت گن یعنی پون اور کبیر آدک دیوتا اور رکھیشور اور جوگی اور مُن لوگ اپنے ہردے مین رکھکر دن رات اُنکا اسمرن اور
بھجن کرتے ہین اور اُنکے آد اور انت کو کسی نے نہین پایا اُنکو بار بار نمسکار کرتا ہون ۔ جنھونے واسطے رچھا کرنے دیوتا اور
نکالنے امرت آدک چودہ رتن کے کچھپ روپ دھارن کیا تھا اُنکو میری ہزارون دنڈوت پہونچے اے رکھیشورو اٹھارھون
پرانون مین جتنے جتنے اسلوک لکھے ہین اُنکا حال سُنو ۔

برہم پران دس ہزار اشلوک (۱۰۰۰۰)
پدم پران پچپن ہزار اشلوک (۵۵۰۰۰)
بشن پران تیس ہزار اشلوک (۳۰۰۰۰)
شو پران چوبیس ہزار اشلوک (۲۴۰۰۰)
شری مدبھاگوت اٹھارہ ہزار اشلوک (۱۸۰۰۰)
نارد پران پچیس ہزار اشلوک (۲۵۰۰۰)
مارکنڈے پران نو ہزار اشلوک (۹۰۰۰)
اگن پران پندرہ ہزار چار سو اشلوک (۱۵۴۰۰)
بھوشیہ پران چودہ ہزار پانسو اشلوک (۱۴۵۰۰)
برہم بیورت پران اٹھارہ ہزار اشلوک (۱۸۰۰۰)
لنگ پران گیارہ ہزار اشلوک (۱۱۰۰۰)
باراہ پران چوبیس ہزار اشلوک (۲۴۰۰۰)
اسکند پران اکیاسی ہزار ایکسو آٹھ اشلوک (۸۱۱۰۰)
بامن پران دس ہزار اشلوک (۱۰۰۰۰)
کورم پران سترہ ہزار اشلوک (۱۷۰۰۰)
مَتس پران چودہ ہزار اشلوک (۱۴۰۰۰)
گرڑ پران اُنیس ہزار اشلوک (۱۹۰۰۰)
برہمانڈ پران بارہ ہزار اشلوک (۱۲۰۰۰)

اور شری مدبھاگوت کا سار چار اشلوک نارایں جی نے برہما جی سے کہے اور برہما جی نے اُسے نارد جی کو سکھایا اور

ناروجی نے بیاس جی کو اُپدیش کیا اور بید بیاس نے اٹھارہ ہزار اشلوک مین وہ سب حال بستار پوربک لکھ کر شری مدبھاگوت پُران نام اُسکا رکھا اِس پُران کے آد اور مدّھ اور انت مین سب نارائن جی کا چرتر برنن کیا ہی جو لوگ اس پُران کو بھادون شُدی پورنماشی کے دن سُنہلے سنگھاسن پر رکھکر بید اور پُران جاننے والے براہمن کو دان کرتے ہین اُن کو پرم پد ملتا ہی شری مدبھاگوت مہاپُران سُنتر ہو پرانون سے اُتّم ہو کر چارون بیدون کا سار اِسمین لکھا ہی جس طرح ندیون مین گنگا اور دیوتون مین نارائن جی اور تپسیا کرنے والون مین شری مہادیو جی بڑے ہین اُسی طرح سب پرانون مین بھاگوت پُران اُتّم ہی اس پُران کے پڑھنے اور سُننے سے ہماری اور تمھاری دونون کی مُکت ہو جائیگی جنکے نام لینے اور ڈنڈوت کرنے سے سب پاپ اور دُکھ چھوٹ جاتے ہین اُن پرمیشور اور بید بیاس اور شُکدیو جی مہاراج کو مین ڈنڈوت کرتا ہون جسطرح دیوتا لوگ سورگ مین رہکر اَمرت پینے سے نہین مرتے اُسی طرح سنسار مین جو لوگ امرت روپی بھاگوت پُران کو سچے من سے پڑھ اور سُنکر اُسپر بشواس کرینگے اُنکو سنساری روگ ادِک کا دُکھ نہوگا اور بھوت اور پریت ادک کا ڈر چھوٹ کر برے گرہون کا پھل اُسکو نہوگا

| | دوہا | |
|---|---|---|
| | | |
| گو براہمن ہر چرن رت ماکھن لال اوار | | چوہا ل ست بل مت گجن لال کمار |
| | سورٹھا | |
| سُنت کہی بھو جال اُنت سمے ہر پُر بسین | | برچیو ماکھن لال شری مدبھاگو بھاگوت |
| بال بدّھ اگیان بید شاستر جانون نہین | | جی جن پرم سُجان بھول لیو سدھار ہم |

اِت شری چھتری بنش اوتنش کاشی باسی شری کرشن داس مکھن لال کرت شری مدبھاگوت بھاکھا سُکھ ساگرے

دوادش ۱۲ اسکندھ سماپت

پہلے ترجمہ اس پوتھی کا سمبت ۱۹۱۱ مین شری کرشن داس مکھن لال نے کاشی پُری مین بناکر چھپوایا لیکن اُس ترجمے مین فارسی الفاظ بہت لکھے گئے تھے اس سبب سے سادھ اور مہاتما لوگ اُسکو اچھی طرح نہین پڑھ سکتے تھے اسلیے پھر سے اس پوتھی کو پنڈت جو کھو رام رہنے والے دربانسی اور جگنناتھ پرساد کھتری رہنے والے کاشی پُری نے فارسی الفاظ نکال کر اِس دیش کی بولی مین جو سب سمجھتے ہین لکھی۔

## چند دوہا وچوپائی از منشی رگھبر دیال صاحب مترجم شری مدبھاگوت بخط اُردو

### دوہا

ناراین شری پت ہری پورن برہم پرگاش — بشن سکل گن دھام جو پربیکنٹھ نواس

### چوپائی

مہامنتر شری تاپ نساون — کرشن چرت پاون اِت پاون
گپت چرت کچھ دِن اُرراکھے — پاسے سمے برہما سون بھاکھے
برہما نارد گاے سنائی — پھر بیاس نارد سون پائی
شری شکدیو جگت ہِتکاری — کہیو پریچھت سون بستاری
ناس آس دھر رکھہ من گیانا — ہرجش کا یو جگت بکھانا

گیان بھگت بیکنٹھ نسینی — من باچھت کا مدپھل دینی
شری بھاگوت مہاسکھدائی — شُبھر سمو پرم آنند پائی
رچ اشلوک سہس اٹھارا — بیاس کہیو شکدیو اُدارا
بیاس شکھ جو سُوت کہائی — کہیو جاے سونک سون جائی
چھند بربند سورٹھا دوہا — سور رچیو جہہ لکھہ جگ موہا

### دوہا

بُدھ جن سُمت کر رچیو ماکھن لال ادار — سُکھہ ساگر بھاکھا رچیر کاشی پُری منجھار

### چوپائی

گیان بھگت گُن روپ ندھانا — پرم بیکی چتُر سجانا
منشی نول کشور اُدارا — جہہ جس چھاے رہیو سنسارا
پاؤن جس شری کرشن مراری — اُردو بھاکھا لکھیو بچاری
اگم سگم کرارتھ بچاری — جہہ جامین سب جگت ناری
پورن برہم منج اوتارا — شری رام جہان نِت بہارا

من بچ کرم جگت ہِتکاری — پراُپکار منو تن دھاری
رگھبر شرن تاس رچ جانی — کرن پنیت کرم من بانی
ٹھیک ٹھیک بولی جگ جانا — کہون کہون نج مت انمانا
اودھ پُری دھامن پیتہ جوئی — مہا جاس پرگٹ نہین کوئی
لکھن پُری تہہ چھپم دوارا — شہر لکھنؤ نام اُدارا

### دوہا

بدھ بن بدیا ہین مت جوات مند گنوار
بھوبار دھ دُستر اگم بوڑ رہیو سنسار

اُردو مین ہرجس لکھیو بدھ جن لیو سمھار
تپ چندرما پرکاش بن سوجھ نہ ہاتھ پسار

### سورٹھہ

اک ہی دُرہ بشواس مدام کر پاچہون چتی
اپنی اور نہار پران پیارے سانورے
جو رنگرہ پان سشیش نواؤن ماتھ دھر

بن شرم بھو دکھ ناس محل ٹھل سیو الہون
لیجے موہنہ اَبار ناتے شری متھلا نگر
جیون یہی بردان من مدھکر شری پد کنج

# پرارتھنا

## یعنی التماس ضروری

دھن ہی وہ پربرہم پرمیشور سچدانند گھن نرگن نراکار سگن ساکار روپ کہ جسنے اپنی کرپا درشٹ سے واسطے بھوساگر پار اُترنے
اور پرم کلیان سنساری جیوون کے کیسے کیسے بید اور شاستر روپی پل اس دُنیا مین بنالئے ہین کہ جنکی راہ سے تھوڑی
محنت کرنے سے بھی انیک جیو مایا روپی جال سے چھوٹ کر پرم پد کو پہونچے ہین اور پہونچتے جاتے ہین اور مہاتما اور
سجن لوگون کے ہردے مین بدھ روپی سورج پرکاشت کیا کہ اُنھون نے اپنے انبھو سے جگت کی بھلائی کے واسطے
کیسے کیسے دھرم مارگ پرگٹ کرکے کیسے کیسے سہج اور اُتم اُپاے نکالے ہین کہ جسکے کارن سب چھوٹے بڑون کو اپنی مُکت
اور بھگت کی راہ سوجھ پڑتی ہی آئین سے ایک پرم دھرم اُپکاری شری لالہ **لچھمن لال** کاشی نواسی نے شری مدبھاگوت
کا سارانس بلکہ پورا پورا منشاء سنسکرت سے دیشی بھاشا مین اُلتھا کیا اور اُنکے پرم اُپکارک کرم کا یہ پھل ہوا کہ بخط
دیوناگری سُکھ ساگر نام بیاکھیات پُستک کی رچنا کی جسکی قدردانی ہر بھگت جنون نے ایسی کی کہ کئی مرتبہ مین ہزارون پُستک
طبع ہوئین اور برابر اُسکا پرچار ہو رہا ہی اس اَمرت روپی سُکھ ساگر آنند داتا کو بھگت جنون کے لابھ بیدارتھ کے واسطے
پرم پراُپکاری جگت ہتکاری شری **منشی نول کشور صاحب** مالک مطبع اودھ اخبار نے پراپکار کی درشٹ سے یہ بات
بچار کی کہ یوتھی سُکھ ساگر اَمرت روپی جو چارون بید اور چھون شاستر اور اٹھارھون پُرانون کا سارانس ہی اور بھگتون
کا تو سربس دھن ہی اُسکا لابھ اُن سنساری جیوون کو جو ناگری حروف نہین جانتے اور فارسی خط مین پڑھنے لکھنے کی
مہارت رکھتے ہین پہونچانا گویا جنم کے اندھے کو سیدھی راہ بتانا ہی اور مہا موہ روپی نیند مین سوتے ہوے کو جگانا ہی اور بہت
دنون کے بھوکے کو کھٹ رس بھوجن کھلانا ہی اور جنم دکھی کو اَمرت پلانا ہی اور جڑھ جیوون کو اَجر اَمر پد پہونچانا ہی دیوا چھتر ہونے سے
سب چھوٹے بڑون کی سمجھ مین نہین آسکتی اور یہ پُران جسمین انیک دھرم اور کرم برن اور آشرم کے موافق اور شری کرشن
آدک اوتارون کی لیلا جیوون کے اُدھار کے لیے لکھی ہین ایسے حروف مین ترجمہ ہو کر چھاپا کہ جو ناگری نہ جاننے والون کی
سمجھ مین جلد آجاے اسلیے مجھ داسانداس **رگھبر دیال** ولد منشی بشن سنگھ ابن راے جوگل کشور ساکن لکھنؤ ملک شری
اودھ سے ترجمہ مہاپُران بھگت گیان آگر سُکھ ساگر شری مدبھاگوت بارھون اِسکندھ کا خط فارسی مین طیار کرا کے
بصرف کثیر اپنے مطبع فیض منبع مین چھپوا کر لوک اور پرلوک مین جس اُٹھایا اب ہر بھگت اور پریمی لوگون سے یہ آشا
ہی کہ بھول چوک چھما کرکے اسکے پڑھنے اور سُننے سے من بانچھت پھل پاکر پہلے جناب منشی صاحب محتشم الیہ مالک مطبع اودھ اخبار
اُسکے پیچھے کمترین مترجم کو دعاے خیر سے یاد فرمائین۔

العبد
خاکسار رگھبر دیال کایستھ شری واستو ساکن لکھنؤ

## قطعات تاریخ مطبوعہ سابق طبع ازمنشی رگھبر دیال صاحب مترجم شری مدبھاگوت اردو

| | | | |
|---|---|---|---|
| شد چو ختم ترجمہ بھاگوت | پسندیدہ بھاکھا لغیر زبکو | سن بکرمی داد ہاتف ندا | چراغ شعور ردو عالم بگو |
| نوشتہ جو رگھبر دیال ابن پران | پسندیدہ شد پیش اہل جہان | سن عیسوی آمد از غیب | چراغ ہدایت زہے ہم زمان |
| بھاگوت طبع شدہ در بھاکھا | باہمہ زینت و باصورت خوب | ہاتف غیب بے سال طبع | گفت تاریخ بدلہا مرغوب |

## خاتمۃ الطبع

یہ مشہور پستک سکھ ساگر بخط ناگری مختلف حروف و مختلف پیمانون و مختلف اقسام کاغذ مین بتعداد کثیر طبع ہوئی اور بجنسہ خط فارسی مین بار اول ۱۸۷۴ء مین اور بار دوم جنوری ۱۸۸۰ء اور بار سوم جولائی ۱۸۸۲ء اور بار چہارم اگست ۱۸۸۶ء مین اور بار پنجم ماہ مارچ ۱۸۹۲ء اور بار ششم ماہ مارچ ۱۸۹۹ء مین چھپی تھی اب بنظر مقبولیت و قدردانی ہر بھگتون کے ہفتم مرتبہ بماہ مئی ۱۹۰۲ء بہ صحت مزید زیور طبع سے مزین ہوئی فقط

## اعلان

اس کتاب کا حق تالیف و ترجمہ بحق مطبع ہذا محفوظ ہے حسب منشاء ایکٹ ۲۵ ۱۸۶۷ء کوئی صاحب قصد طبع نہ فرمائین۔

### اشتہار قیمت سکھ ساگر ناگری و فارسی ترجمہ کامل شری مدبھاگوت بارھون اسکندھ

| نام کتاب | تفصیل اقسام | تعداد صفحات | اجزا | قیمت |
|---|---|---|---|---|
| سکھ ساگر | جلی قلم مترجمہ بابو مکھن لال جی چھاپہ ٹیپ ناگری نہایت صاف عمدہ کاغذ سفید چکنا پیمانہ ۱۰+۱۲ مطبوعہ ۱۸۸۸ء | ۱۰۲۴ | للعہ کلان | [illegible] |
| ” | حسب مراتب بالا کاغذ سفید۔ | ” | ” | [illegible] |
| ” | ” کاغذ خاکی۔ | ” | ” | [illegible] |
| ” | خفی قلم حسب مراتب بالا پیمانہ ۱۲+۸۰ | ۸۰۹? | للعہ کلان | [illegible] |
| | ترجمہ اردو۔ بخط فارسی بجنسہ زبان و بیان صرف حروف ناگری بخط فارسی مین مختلف اقسام کاغذ پر۔ ہر ایک قسم کے کاغذ کی قیمت ذیل مین لکھی ہے | | | |
| ۱ | خاکی گندہ۔ | ۹۶۲? | للعہ کلان ۴ | للعہ |
| ۲ | گلابی گندہ۔ | ” | ” | [illegible] |
| ۳ | سفید عمدہ۔ | ” | ” | [illegible] |
| ۴ | خاکی رہمی۔ | ” | ” | [illegible] |

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| اوبھت رامائن - منظوم مولفۂ منشی جگناتھ خوشتر - | ۶ہ |
| پرجبلاس - بخط فارسی زبان بھاکھا مولفۂ برجباسی لال - | ۱۰ر |
| آتما پوجن - از منشی میوالال متخلص بہ عاجز سب انسپکٹر پولیس - | ۶ہ |
| ترجمۂ بھونر گیت - از سور ساگر زبان بھاشا مترجمۂ منشی نتھولال صاحب بھارگو کاغذ حنائی - | ۷ر |
| رامائن سور کرت - مترجمۂ منشی نتھولال بھارگو - | ۳ر |
| مخزن برمھ گیان - مسمی بہ آئینۂ مذہب ہنود از لالہ جیدیال سنگھ - | ۳ر۳ہ |
| ست نام بہار بندرابن - مولفۂ رائے بندرابن جی - | ۱۲ر |
| پوتھی جانکا بھرن - مترجمۂ لالہ جگ گوپال عرضی نویس - | ۱ر۶ہ |
| گیتا مہاتم گنیش چوتھ - از منشی رام سہائے تمنا - | ۱ر |
| مہابھارت منظوم - از منشی طوطارام شایان - قابل دید ہے - | ۹ر۶ہ |
| گوبیواہ منظوم - از منشی رام سہائے تمنا لکھنوی - | ۳ہ |
| سدا مان چرتر منظوم - فارسی اردو بالتصویر از منشی جگناتھ سہائے - | ۶ہ |
| رام گیتا منظوم - از منشی میوالال صاحب | ۶ہ |

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| کتھا نرسنگھ اوتار وچمن رگھبیر اوتار مرتبۂ منشی نتھولال بھارگو - | ۶ہ |
| پرہلاد چرتر - مسمی بہ رس پنچ ادھیائی مترجمۂ لالہ منسی دھر مطبوعۂ غیر - | ۶ہ |
| جانکی بجے منظوم - از منشی شنکر دیال فرحت - | ۶ہ |
| سیتا سوئمبر منظوم از بابو گردر نرائن | ۲ر |
| کتھا ست نارائن - مسمی بہ مثنوی دافع عذاب - از منشی جوالا شنکر تخلص آمیر - | ۶ہ |
| کتھا ست نارائن منظوم - مولفۂ جگناتھ سہائے - | ۹ہ |
| گیان چوسر - عجیب وغریب کھیل | |
| گیان بین - کاغذ حنائی - تختہ مسطح - | ۶ہ پ |
| اور خریدار فی صدی کے لیے - | عہ پ |
| کیرت ساگر - مولفۂ لالجی کایستھ - | ۵ر |
| اننت کتھا - بالتصویر از منشی رام سہل تخلص مبارک - | ۳ہ |
| پرہلاد چرتر - منظوم مترجمۂ لالہ گردھاری لال کھتری - | ۱ر |
| ترجمۂ سودامان چرتر - منظوم مسمی بہ منظومہ فرخ از منشی گردھاری لال | ۶ہ |
| گجیندر موکش - منظوم از منشی جگناتھ خوشتر - | ۶ہ |
| ست نام بھاشا - از منشی جیکرن - | ۳ہ |
| شکت چالیسی - از منشی شنکر دیال فرحت | ۳ہ |

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| آمان پت وگیچے - از منشی لالجی مل سوانح عمری سرمی پنڈت امان پت تیواری اجودھیا نواسی - | ۲ر۶ہ |
| مجموعۂ بدھان - یعنی مدن مکھ چپٹیا شامل بھوجن کرن - گرد کرن بشکرم بھرتری شتک وغیرہ از منشی لالجی صاحب | ۳ر۶ہ |
| دیوی چرتر - مع قصائد مدحیہ جانکی چرتر و پرہلاد چرتر از لالہ مہابلی پرشاد - | ۱ر |
| گیا مہاتم - مترجمۂ منشی لالجی - | ۱ر۶ہ |
| پوتھی منوکشن گیان - از جگیوپال - | ۶ہ |
| ہنومان چالیسا - منظوم مصنفۂ بابو رام پرشاد صاحب - | ۳ہ |
| ہنومان چالیسا - از منشی رام سہائے | ۶ہ |
| رام لیلا - منظوم از منشی رام سہائے تمنا | ۳ر۶ہ |
| بشن لیلا - منظوم بالتصویر حسب مراتب بالا | ۱ر۶ہ |
| خیالات ماتا دین - جسمیں خیال لاؤنی برمھ گیان عجیب وغریب مرقوم ہیں مصنفۂ لالہ ماتا دین - | ۶ر |
| لاؤنی بنارسی - از کاشی گر بنارسی پرم ہنس جی - | ۳ر۶ہ |
| سائیں کے سو خیال - معروف بہ چمنستان خیالات گوہر مجموعۂ خیال لاؤنی وٹھمری وغیرہ از منشی گینڈن لال حصۂ اول | ۹ر |
| ایضاً - حصۂ دوم حسب مراتب بالا - | ۵ر |
| سائیں کے سو خیال حصۂ اول و دوم یکجائی حسب مراتب مذکورۂ بالا - | ۱۰ر |

